شری بی - رام کشن راؤ- مسٹراسپیکرسر- کٹ موشنس پر بحثیں ہوئیں - دونوں جانب سے - مختلف آنریبل ممبرس نے اپنے خیالات کا اظہار فرمایا میں بھی ان لوگوں میں سے ہوں جو ڈیموکریسی میں عقیدہ رکھتے ہیں - میں ان تمام بحثوں کا سواگت کرتا ہوں- میں جانتا ہوں کہ جب اپوزیشن کی جانب سے کٹ موشن پیس ہوتا ہے یا بجٹ کے بارے میں بحث ہوتی ہے تو تلخ الفاظ یا ترش الفاظ استعمال ہوا کرتے ہیں - اور اس طرح ممکن ہے کہ کبھی جواب دینے میں ترش الفاظ کا استعمال لازمی ہو جاتا ہے- ہوسکتا ہے کہ میں نے بھی کچھ ترش الفاظ استعمال کئے ہوں ۲۷ سال میں نے وکالت کی ہے - وکالت کی بحث میں ترش الفاظ کا استعمال جیسا کہ سمجھا جا رہا ہے کبھی کبھی ہوتا ہے - اور مجھے اسکی عادت ہے - کبھی کبھی میں بحث کے لئے کھڑا ہوتا ہوں تو یقیناً ایسے موقع پر ترش الفاظ میں نے بھی ممکن ہے استعمال کئے ہوں اور انکا استعمال کرنا جائز ہے -

مسٹر اسپیکر- بہ شرطیکہ ان پارلیمنٹری نہ ہوں -

شری بی - رام کشن راؤ- بہ شرطیکہ ان پارلیمنٹری نہ ہوں - اسکو میں قبول کرتا ہوں اور مجھے یقین ہے کہ میں نے کوئی ان پارلیمنٹری لفظ کم ازکم اس اسمبلی ہال میں استعمال نہیں کیا - ہوسکتا ہے کہ پھر بھی کچھ کہا ہو -

شری و ی -ڈی - دیشپانڈے -کیا جھوٹ کا لفظ ان پارلیمنٹری نہیں ہے ؟

شری بی - رام کشن راؤ - یہ لفظلائی ( Lie) کے معنوں میں آتا ہے - اور لائی ان پارلیمنٹری نہیں ہے- میں ایک لفظ بھول رہا ہوں غالباً اسے پارلیمنٹری زبان میں ٹرمینولاجیکل ان اکزاکٹیٹیوڈ (Terminological Inexactitude ) کہا جاتا ہے- لیکن مجھے یہ کہنے کی اجازت ہوتو میں کہونگا کہ جب میں محسوس کرتا ہوں کہ ایک بے بنیاد واقعہ کا الیگیشن کیا جا رہا ہے جس کو میں کم ازکم بالکل جھوٹ سمجھتا ہوں تو ایسا کہنا ان پارلیمنٹری نہیں ہے - جہاں اس قسم کی بے بنیاد چیزوں کا اعادہ ضرورت سے زیادہ کیا جاتا ہے وہاں پر میں بھی مشتعل ہو جاتا ہوں اور مجھے بھی کہنے کی ضرورت پڑتی ہے- اگر کئی سچائیوں میں ایک جھوٹ ہو تو اس سے کوئی اثر نہیں لیا جاسکتا - لیکن اگر اس کا پرسنٹیج زیادہ ہوتو اسکا جواب دیتے ہوئے مجھے بھی مشتعل ہوکر کچھ کہنا پڑتا ہے - قبل اسکے کہ اسکو سیریلی ( Serially )طریقہ کے لحاظ سے لوں میں یہ کہونگا کہ ان کٹ موشنس میں بہت کچھ غلط فہمیاں کام کر رہی ہیں -اسکی وضاحت کرنے میں مجھے کچھ زیادہ ٹائم کی ضرورت ہوگی - کٹ موشنس لینے کے پہلے سب سے آخر میں جن آنریبل ممبر نے تقریر کی اور سیکولر یزم کے بارے میں اعتراض کیا ہے سب سے پہلے اس کا جواب دینا ضروری سمجھتا ہوں - میں نہایت پرزور طریقہ پر انکی تردید کرتا ہوں کہ حیدرآباد کی گورنمنٹ سیکولریزم کے اصول سے باہر جا رہی ہے یا حیدرآباد کی گورنمنٹ کی کمیونل پالیسی ہے - میں اعداد و شمار بتلاسکتا ہوں - پولیس ایکشن کے عین بعد جو گورنمنٹ حیدرآباد میں قائم ہوئی وہ ملٹری گورنمنٹ کا راج

تھا اور اسکے بعد ویلوڈی گورنمنٹ قائم ہوئی اور اوسکے بعد یہ الکٹڈ گورنمنٹ قائم ہوئی ۔ اسکے متعلق یہ جو کہا جا رہا ہے کمیونلزم کا راج ہے یہ بالکل غلط ہے ۔ میرے دوست بہت متاثر ہیں ۔ میں بھی متاثر ہوا ہوں اس امر سے ۔ پولیس ایکشن کے عین قبل جس طرح میجارٹی کمیونٹی کے لوگوں پر ظلم و ستم کیا گیا قتل و غارتگری کا شکار بنایا گیا تھا اسی طرح پولیس ایکشن کے بعد کچھ پیمانہ پر میںارٹی کمیونٹی کے لوگوں کو اس کا خمیازہ بھگتنا پڑا ۔ لیکن یہ ان لوگوں کا کام تھا جو ایک دوسرے کے انتقام کے جذبے سے معمور تھے ۔ اسکی وجہ سے حیدرآباد کی حکومت پر کمیونلزم کا الزام غلط ہے اور میں کہتا ہوں کہ ایک حد تک ناشکر گزاری ہے ۔ میں ان چیزوں کی تفصیلات نہیں بتلانا چاہتا کہ حیدرآباد کی گورنمنٹ نے حیدرآباد کی کانگریس ارگنائزرس نے یا اور سیاسی جماعتوں نے جن کا مطمح نظر غیر فرقہ وارانہ سکولراسٹیٹ کا قیام تھا میںارٹی کمیونٹی کے ان لوگوں کی تکالیف کو جن پر غیر شعوری طور پر بلا وجہ مظالم ڈھائے جا رہے تھے کس طرح دور کیا ۔ میں ان تمام تفصیلات کو بتانے کی ضرورت نہیں سمجھتا ۔ لیکن جن چیزوں کی طرف اشارہ کیا گیا کہ کسی کو گرفتار کیا گیا اور کسی ملازم کو باوجود وقت پر حاضر ہونے کے ملازمت میں نہیں لیا گیا تو میں کہونگا کہ ان ساری چیزوں کی وجوہات ہوسکتی ہیں ۔ میں نہیں سمجھتا کہ کسی بھی حکومت میں صد فی صد عدل و انصاف ہے جس کی توقع کا وہ اظہار کر رہے ہیں ناممکن ہے ۔ کہیں کہیں ہوسکتا ہے کہ غلطیاں ہوئی ہوں ۔ لیکن حکومت پر ان غلطیوں کی بناء پر الزام لگانا غیر صحیح اور ناماسب ہے ۔ میں نے یہ بھی دیکھا ہے کہ ایک آنریبل ممبر نے ایک حملہ کی طرف اشارہ کیا ہے جس سے پتہ چلتا ہے کہ کمیونلیزم ( Communalism ) قائم رکھنے کی کوشش کی جارہی ہے ۔ مثال کے طور پر کہا گیا ہے کہ پرائمری اسکولوں کے ٹیچرس کو علحدہ کردیا گیا ہے ۔ پرائمری اسکول کے ٹیچرس کو یکایک علحدہ نہیں کیا گیا ہے بلکہ اونکو دو سال کا موقع دیکر علحدہ کیا گیا ہے ۔ یونہی علحدہ نہیں کیا گیا ۔ یہی نہیں بلکہ آدھی تنخواہ دیکر امتحانات پاس کرنے کا موقع دیا گیا ۔ میں نہیں سمجھتا کہ اس کے باوجود اعتراضات کی کوئی گنجائش ہوسکتی ہے ۔ کہا جاتا ہے کہ کیا یہی سکیولریزم ہے ۔ ان کو کافی مواقع دئے گئے اس کے باوجود وہ قابلیت کے اس معیار پر نہیں پہنچے جو گورنمنٹ نے مقرر کیا تھا تو کیا گورنمنٹ انکو بٹھا کر منصب دیا کرتی ؟ کیا ان کی نا قابلیت کے باوجود انکی تنخواہ جاری رکھی جاتی ؟ اور ان کو منصبدار بنادیا جاتا ؟ آپ منصبداروں کے بھی تو خلاف ہیں ۔ آئی ۔ سی ۔ ایس کے عہدہ داروں کی تنخواہیں آپ گھٹانا چاہتے ہیں اور اس کے ساتھ ساتھ یہ چاہتے ہیں کہ ایسے ناقابل لوگوں کو انکی ناقابلیت کے باوجود پرورش کیا جاتا رہے میں سمجھتا ہوں کہ آنریبل ممبر کا ریمارک یا تو کسی غلط فہمی کی بناء پر تھا یا انہوں نے شعوری طور پر جان بوجھکر یہ ریمارک کیا ہے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ ہاؤس انکے اس ریمارک سے قطعاً متاثر نہیں ہوسکتا ۔

عثمان آباد کے متعلق کہا گیا ۔ عثمان آباد میں ضرور نقصان ہوا ہے ۔ اس کا اعتراف گورنمنٹ کو خود ہے ۔ اس کی تلافی کے لئیے اور وہاں کے مصیبت زدوں کو مصیبت سے بچانے اور ری ہیابیلیٹیشن کے لئیے سنٹرس کھولے گئے ہیں ۔ وہاں کی غریب لڑکیوں کی

شادیوں کے لئیے روپیے دئے گئیے ھیں - بچوں کو اسکالر سپس ( Scholarships )
دئے گئیے ھیں - ان واقعات سے جتنا دکھ اور درد آنریبل ممبر کو ھوا ھے میں یقین دلانا
چاھتا ھوں کہ مجھے اور میرے دوستوں کو اس سے کچھ کم تکلیف نہیں ھوئی بلکہ میرے
دوست سے زیادہ ھمدردیاں میں ان لوگوں کے ساتھ رکھتا ھوں - میرے دوست نے یہ
بھی کہا کہ حیدر آباد کے عہدہ دار کمیونل مائینڈڈ ( Communal minded )
ھیں - میں اس کو ماننے کے لئیے تیار نہیں ھوں کہ تمام عہدہ دار
اس قسم کے ھیں - ھاں ممکن ھے کہ چند عہدہ دار کمیونل مائنڈڈ ھوں جیسا کہ گذشتہ
زمانہ میں تھے - میں کہونگا کہ اس قسم کے ریمارک کرنا کوئی صحیح بات نہیں ھے - اس سے
اچھی فضا پیدا نہ ھوگی - اچھی فضا اسی وقت پیدا ھو سکتی ھے جبکہ ایک دوسرے سے
ملیں اور پچھلے سقوسات کو اپنے دلوں سے نکالنے کی کوشش کریں - بجائے اس کے گذشتہ
باتوں کو بار بار دھرانا میں نہیں سمجھتا کہ کسی صحیح راستہ پر لیجا سکتا ھے -

اس کے بعد سب سے پہلے میں کٹ موشن نمبر ۱ کے متعلق دو تین باتیں عرض
کرونگا - آنریبل ممبر نے ۱۵ لاکھ ۹۱ ھزار ۸ سو روپیے کم کرنے کی تحریک پیش کی ھے
انہوں نے اس میں دست بند کے لئیے جو (۱۹۸۰) روپیے ھیں انکو شامل کیا ھے -
ساڑھے سات لاکھ رسوم داراں کو اور ساڑھے سات لاکھ سیول ٹیم کو جو ملتے ھیں یہ
دونوں ملکر ۱۵ لاکھ روپیے ھوتے ھیں اسطرح ان تینوں مدات کو ملا کر پندرہ لاکھ
اکیس ھزار آٹھ سو روپیوں کے ریڈکسن ( Reduction ) کی تحریک ھے - دست بند
اور رسوم کے بارے میں میں ایک ھی جواب دونگا - کہا گیا ھے کہ دست بند داروں کو
دست بند اور رسوم داروں کو رسوم کا جاری رکھنا زمینداارانہ ذھنیت کا پتہ دیتا ھے وغیرہ
وغیرہ - میں ان آرگیومنٹس ( Arguments ) کو دھرانا نہیں چاھتا
بلکہ صرف فیکٹس ( Facts ) آپ کے سامنے رکھنا چاھتا ھوں - یہ دست بند
ھے کیا چیز ؟ آنریبل لیڈر آف دی پی - ڈی - ایف - کو غلط فہمی ھوگئی تھی کہ حضور نظام
کے پاس کوئی رقم دست بند کے نام سے عطایا' دینے کے لئیے رکھی گئی ھے - یہ غلط ھے -
واقعہ یہ ھے کہ پچھلے زمانے میں جو لینڈ لارڈس تھے - جو جاگیردار تھے انہوں نے
اپنے پاس اپنے خرچے سے تالاب بنوائے - انکا پانی انکے ھی زمینات کو سیراب نہیں کرتا تھا
بلکہ گورنمنٹ کی دوسری رعایا کے زمینات بھی اس پانی سے سیراب ھوتے تھے اس لئیے ان
تالابوں کی تعمیر و ترمیم کی ذمہ داری ان لوگوں پر رکھی گئی تاکہ آیا کٹ کے زمینات کو
پانی سیراب کرنے کے قابل رکھا جائے - اس بارے میں انہیں جو اسناد دئے گئے تھے
ان میں یہ لکھا گیا تھا کہ "باقیام شمس و قمر" یعنی چاند اور سورج جب تک ھیں و
اس سند کے مندرجہ حقوق سے استفادہ کر سکتے ھیں - یہ رعایت انکے ساتھ مفت نہیں
کی گئی تھی بلکہ جو تالاب انہوں نے اپنے پیسے سے تعمیر کئیے تھے اور جو سرویس
وہ ادا کر رھے ھیں اس کا معاوضہ ھے (۱۹۸۰۰) روپیے جو اوس زمانہ کے ھیں اسکے بعد
کے زمانے میں بند ھوگئے اور اب وہ اپنے اخراجات سے تالابوں کی مرمت کر رھے ھیں
اس لئیے آج تک دیا جارھا ھے اس کے ابالیشن کے متعلق اظہار رائے کیا گیا ھے - حکومت
کو اعتراض نہیں ھے - اس کے لئیے لیجسلیشن آنے والا ھے حکومت اس رجحان کے خلاف

ہیں ہے - لیکن اس کو بند کرنے کے بعد خود حکومت پر اون بالاؤں کے تعمیر و ترمیم کی ذمہ داری عائد ہوگی - اس کے تمام پہلوؤں پر غور کرکے اس بل کو حکومت اسمبلی میں پیش کریگی - لیکن آپ چاہتے ہیں کہ فوری کچھ نہ کچھ کردیا جائے - اسطرح سے نہیں کیا جا سکتا - کسی معمولی اگزیکیٹو آرڈر ( Executive Order ) کے ذریعہ دسمکھ کو بند نہیں کیا جا سکتا -

رسوم داران کی پوری تعداد (۳۰۴۸) ہے اور ان کے لئے ساڑھے سات لاکھ روپیوں کی رقم ہے - سالانہ ایک مرتبہ رسوم ملتا ہے - یہاں بھی ایک طرف دسمکھ ہیں اور دوسری طرف دیسپانڈے ہیں - میں بھی حکومت حیدر آباد کا ایک دیسپانڈیہ ہوں - آنریبل لیڈر آف دی پی ڈی ایف بھی ( Laughter ).

آنریبل لیڈر آف دی پی - ڈی - ایف - اسکو انالسس کرنے کےلئے تیار ہیں - میں حیدرآباد کا جسٹ منسٹر بھی ہوں اور دیسپانڈیہ بھی - مجھے بھی ساڑھے دس سو روپیے رسوم کے طور پر ملتے ہیں - اس میں اور بھی حصہ دار ہیں وہ اپنا حصہ لیتے ہیں - میں بھی اس کےلئے تیار ہوں - کون کہتا ہے کہ رسوم داروں کا رسوم بند نہ کیا جائے - ریونیو ڈپارٹمنٹ میں اس بل کا ڈرافٹ تیار ہو رہا ہے - میں صرف اتنا چاہتا ہوں کہ ذرا صبر سے کام لیجئے - اپوزیشن اگر یہ سمجھکر یہاں آئے کہ برسر خدمت حکومت زمینداارانہ ذہنیت رکھتی ہے - جاگیر دارانہ ذہنیت رکھتی ہے تو اس کا جواب کوئی نہیں ہو سکتا وہ یہ نہیں سمجھتے کہ گورنمنٹ خود ان تمام چیزوں کو روبعمل لانے والی ہے -

شری وی - ڈی - دیسپانڈے - عمل خود ثبوت ہے -

Action is the reply

Shri B. Ramkrishna Rao . And action will come in time

صبر کی ضرورت ہے - صبر کا پھل میٹھا ہوتا ہے - اس کےلئے لجسلیشن کی ضرورت ہے - اس کےلئے نکسٹ سیشن میں لیجسلیشن آئیگا - نہ صرف یہ بلکہ بہت سی چیزیں ہیں جن پر غور کرنا ہے - رسوم داروں کا سوال ایسا ہے کہ اس کے لئے کیاس گرانٹس کا مسئلہ زیر غور ہے - بصیغہ مال اس پر غور کیا گیا ہے اور سررشتہ فنانس نے بھی غور کیا ہے - گورنمنٹ ایک جوائنٹ کمیٹی ( Joint Committee ) بٹھاکر رسوم داروں اور منصب داروں کا فیصلہ کرنے والی ہے - رسوم دار کیاس گرانٹس پاتے ہیں اور اسی طرح منصبدار بھی ماہوار پاتے ہیں وہ بھی خدمت ادا نہیں کرتے - دونوں کی صورت تقریباً ایک ہی ہے - اس لئے ان دونوں مسائل پر ایک ساتھ غور کیا جائیگا اور انکو ایک ساتھ پیش کیا جائیگا - پالیسی کی حد تک گورنمنٹ کو اختلاف نہیں ہے - ٹیری ٹوریل اینڈ پولیٹیکل پنشنرس کی مداب کے تحت جو گرانٹ مانگا گیا ہے اس میں وہ شامل ہے - ( ۲۷ ) لاکھ روپیے منصب کے تحت آتے ہیں - ( ۶۳۴۷ ) منصبدار ہیں اور ماہوار یاب پیوستہ دار وغیرہ (۱۳۱۰) ہیں - اس طرح تقریبا (۸۰۰۰) آدمیوں کا معاملہ ہے - ان میں سے بعض ایسے ہیں جنہیں معاوضہ جاگیر منصب دیا گیا ہے اور بعض ایسے ہیں جو ماہواران خاص کی تعریف میں آتے ہیں اور بعض امتیازی ہیں - ان سارے منصبداروں

کے بارے میں جانچ کرکے تصفیہ کرنا ہے کہ انالیسس کے لئے کیا قواعد نافذ کرنا چاہئیے؟ ان تمام باتوں پر غور ہو رہا ہے - ہم ڈیمو کریسی ( Democracy ) کے اصولوں کو مانتے ہیں - اگر اسٹالن کی طرح میں بھی کوئی آرڈیننس دے سکتا یا ٹو ٹیلیٹیرین کیبنٹ ( Totalitarian Cabinet ) کی طرح یہ کیبنٹ کوئی فیصلہ کرسکتی تو اتنک ہوچکا ہوتا لیکن یہ ان دی نیچر آف تھنگس ( In the nature of things ) امپاسبل ( Impossible ) ہے - منصبوں کے ختم کرنے کا بھی وہی طریقہ اختیار کرنا ہوگا جس طرح جاگیرداروں کے لئے ایک کمیٹی بٹھا کر انکے مطالبات کو سنکر ان کا تصفیہ کیا گیا - اسی طرح منصبون اور رسوم داروں کو ختم کرنے کا بھی یہی طریقہ ہوگا انکی شکایتیں سنی جائینگی اور ان پر غور کیا جائیگا آخر وہ بھی تو رعایا کے ایک جزو ہیں - وہ بھی اسٹیٹ کے سبجکٹس ہیں - اس پر غور کرنا ہے کہ انکے حقوق لیگلی تسلیم کئے جاسکتے ہیں یا نہیں کیونکہ انکے حقوق حاصلہ کو ختم کرنا ہے اور لکویڈیٹ ( Liquidate ) کرنا ہے - انکے اعتراضات بھی غور سے سننا ضروری ہے - منصبداروں کی ایک کمیٹی بنائی گئی ہے - انکا ایک ڈیپوٹیشن ( Deputation ) میرے پاس آیا تھا وہ اپنے کیس کو ریپریزنٹ ( Represent ) کرنا چاہتے ہیں - ان کو اسکا موقع نہ دیکر نہ یک جنبش قلم انکو ختم نہیں کیا جاسکتا - اس کے لئے اسمبلی میں قانون آئیگا - اکاؤنٹس کمیٹی نے حکومت کے سامنے جو رکمنڈیشنس رکھے ہیں ان پر بھی غور ہوگا - اکاؤنٹس کمیٹی نے اپنی سفارشات میں کسی چیز کو نظر انداز کردیا ہے تو اس پر بھی حکومت کو غور کرنا ہوگا - ایسی بہت سی دقتیں ہیں - ان دقتوں کو نکالنے کی کوشش کی جائیگی - رسوم دستبند اور صاحب ان تینوں چیزوں کے بارے میں میں یہ عرض کردینا چاہتا ہوں کہ حکومت آپ کی رائے سے متفق ہے - ان کو ختم کرنے کے لئے جلد سے جلد قانون اسمبلی میں پیش ہوگا - اب رہی یہ بات کہ اس سال کے بجٹ میں یہ چیزیں رکھی گئی ہیں تو ظاہر ہے کہ جب تک کہ یہ چیزیں قانون کے ذریعہ ختم نہ ہو جائینگی ان کے لئے بجٹ میں گنجائش رکھنا ہی ہوگا - انکو ادا کرنا ہوگا - اگر اس سال کے اندر قانون نہ آئے تو ایسی صورت میں کیا عمل ہوگا یہ الگ بات ہے - بہر صورت چونکہ موجودہ حالت میں وہ جاری ہیں مسدود نہیں ہوئے ہیں اس لئے ان کے لئے گنجائش رکھی گئی ہے - مجھے یقین ہے کہ آئندہ سال بجٹ میں یہ رقم نہ رہے گی -

اسکے بعد میں ان کٹ موشنس کی طرف رجوع ہوتا ہوں جن کے بارے میں جنرل بحث کی گئی - اس میں شک نہیں کہ عالی جناب نے یہ اشارہ کیا ہے کہ کسی اسپسفک کٹ موشن ( Specific cut motion ) پر اسپسفک ( Specific ) طور پر بحث ہونی چاہئیے لیکن جنرل بحثیں ہوئی ہیں اس لئے میں انکے بارے میں جنرل طور پر کہونگا - میں انہیں سیریل طریقہ پر لیتا ہوں - کٹ موشن نمبر ۸ دستبند اور رسوم کے بارے میں ہے اسکے ساتھ ہی سیول ٹیم آفیسرس ( Civil team officers ) کا بھی ذکر ہے - کٹ موشن نمبر ۲ بھی اسی سے متعلق ہے - ۱۳ ستمبر ۱۹۴۸ ع کو حیدرآباد میں پولیس ایکشن شروع ہوا اور ۱۷ ستمبر کو ختم ہوا - ۱۸ ستمبر ۱۹۴۸ ع

سے یہاں سول انکس سروع ہوا ۔ کسی نوعت سے بھی ہو مگر گورنمنٹ آف انڈیا نے اس تاریخ سے یہاں سول انتظامات سروع کردئے ۔ یہاں سیول ٹیم آفیسرس بھجوائے گئے انکے ساتھ حسس ۔ ڈرائیورس ۔ کچھ سارڈسٹس بھی آئے ۔ لیکن جیسے جیسے یہاں کے حالات میں تبدیلیاں ہوتی گئیں اور حالات نارمل ہوتے گئے سول ٹیم آفیسرس واپس ہوتے گئے ۔ اور اب ریونیو ڈپارٹمنٹ میں صرف ۳ کلکٹرس یونین کے موجود ہیں ۔ ایک ورنگل پر ۔ ایک کریم نگر پر ۔ اور ایک رائچور پر ۔ ۳ ڈپٹی کلکٹرس ہیں ۔ انہیں بھی واپس بھجدینے کا تصفیہ ہوچکا ہے ۔ اور غالباً اس مہینے کے آخر میں یہ ڈپٹی کلکٹرس واپس چلے جائینگے ۔ ایک پرسنل اسسٹنٹ ہیں جو سول ٹم آفسرس کے ساتھ آئے تھے وہ موجود ہیں ۔ ۵ تحصیلدار موجود ہیں ۔ باقی واپس بھجدئے گئے ۔ منسٹریل اسٹاف جو انکے ساتھ آیا تھا ان میں ۹۱ کلرکس ہیں ۔ ان میں سے ۳۱ موجودہ سرویسز میں ابزارب ( Absorb ) کئے جاچکے ہیں ۔ باقی (۶) واپس چلے جائینگے ۔ جو سیول سرونٹس آئے تھے انکی تعداد (۳۴) ہے ۔ انکی سرویسس ٹمپریری ( Temporary ) ہیں اگر انکی ضرورت سمجھی جائے تو ابزارب کرلیا جائیگا ورنہ یہ بھی واپس کردئے جائینگے ۔ بہر حال ریپیاٹریشن کا پراسس تیزی سے جاری ہے ۔ پولیس ڈپارٹمنٹ میں بھی ایسے لوگ واپس کردئے گئے ہیں اب بھی کچھ تعداد پولیس ڈپارٹمنٹ میں ایسی ہے ۔ ان کا تخمینی خرچ ایک لاکھ کچھ ہزار روپیے ہے ۔ اس وقت جو بجٹ پیش ہے اس کے پیش کے بعد بھی کچھ آفسرس واپس ہوئے ہیں ۔ اس لئے اس ایٹم میں مزید بچت کی گنجائش ہے ۔ بجٹ میں ان کے لئے گنجائش اس وقت تک رکھنا پڑیگا جب تک کہ پورے نہ چلے جائیں ۔ مجھے یقین ہے کہ چند مہینوں میں بلکہ مہینے دیڑھ مہینے میں ۳ ڈپٹی کلکٹرس واپس چلے جانے والے ہیں ۔ سول ٹم آفسرس کے لئے پٹرول وغیرہ کے جو اخراجات ہیں میں نے انکی تفصیلات معلوم کرنے کی کوشش کی ۔ مجھے معلوم ہوا کہ یہ صرف سیول ٹیم آفیسرس کے لئے ہی نہیں ہیں بلکہ ویریس ( Various ) آفیسرس جو باعراض لا اینڈ آرڈر دورہ کرتے ہیں ان کے لئے بھی ہیں ۔ اس میں آئندہ اور بھی کمی ہوسکتی ہے ۔ اس مسئلہ پر حکومت غور کر رہی ہے ۔ حکومت کا یہ خیال نہیں کہ اس میں اکامی نہ کی جائے ۔ وہ ضرور اکامی کرنے کی کوشش کرے گی ۔ اس مد میں جتنے پراویژنس (Provisions) رکھے گئے ہیں مجھے امید ہے کہ ختم سال پر ہم آپ کو نہ بتاسکینگے کہ اتنی رقوم خرچ نہیں ہوئی ہیں بلکہ کم ہوئی ہیں ۔ اس اعتبار سے میں یہ کہونگا کہ اب جو تقریباً دیڑھ درجن سیول ٹم آفسرس رہگئے ہیں انکے بارے میں اعتراض کرکے اسپرکٹ موشن لانا مناسب نہیں اور خود کٹ موشن لانے والے ممبر شاید یہ بات محسوس کریں اور اپنا کٹ موشن واپس لے لیں ۔

اسکے بعد جو کٹ موشنس سلسلہ نمبر ۳ سے ۸ تک ہیں وہ سب کے سب ریوینیو ڈپارٹمنٹ کے مداب سے متعلق ہیں ۔ کٹ موشنس میں عام طور پر جن اسپیسیفک پائنٹس ( Specific points ) پر بحث ہوئی ہے وہ لینڈ ٹینورس ( Land Tenures ) ڈسٹرکٹ اڈمنسٹریشن ( District Administration ) اور ٹینسی پرابلم ( Tenancy Problem ) تک محدود ہے اس لئے میں ابھی پرا بلمس

پر ایسے حالات کا اظہار کرونگا - اگر میں ایک ایک کٹ موشن کا جواب دوں تو شائد زیادہ دیر ہوجائے اور میں اسکی ضرورت بھی نہیں سمجھتا - اگر میں اسے جواب میں آنریبل دوستوں کو مطمئن کرسکوں تو ضرور اس طرف جاؤنگا جس طرف جانے کا ہم نے وعدہ کیا ہے اور جس طرف جانے کی امید آپ بھی رکھتے ہیں - میں نہیں جانتا کہ امید آپ رکھتے ہیں یا نہیں کیونکہ ہم جیسے معزز ممبروں کو یہاں بیٹھے ہیں ان سے کوئی ایسی امید نہیں دلائی جاتی - اور نہ آپ کو ہم سے سوشیلزم ( Socialism ) کی طرف جانے کی امید ہوسکتی ہے - آپ مزدوروں اور کسانوں سے متعلق سوالات کرتے ہیں - اس قسم کی چیزیں تو بہت کہی گئیں - میں انکا جواب دینے نہیں کھڑا ہوں - لیکن میں سمجھتا ہوں کہ کچھ فیکٹس اینڈ فگرس ( Facts and Figures ) ایسے لوگوں کے سامنے پیش کروں جو کسی رنگین عینک سے نہیں دیکھتے اور ایسے ہی لوگوں کو میں کسی حد تک مطمئن بھی کرسکتا ہوں جس کا کہ میں نے وعدہ کیا ہے - میں اس وقت ڈسٹرکٹ اڈمنسٹریشن کے بارے میں کہونگا کیونکہ ریوینیو منسٹر بھی میں ہی ہوں - اس نقطہ نظر سے ریوینیو کا جو اڈمنسٹریشن ہے اور اسکی جو تفصیلات ہیں ان سے جتنا میں واقف ہوں اور ان میں جتنے نقائص ہیں میں نہیں سمجھتا کہ آپ ان سے واقف ہیں کیونکہ ان سے میرا سمبندھ ( सबध ) ہے - میں یہ جانتا ہوں کہ پٹیل پٹواری کتنی کارگذاریاں دیتے ہیں لیکن ایک طرف تو سیکڑوں برس سے چلے آنے والے اس طریقہ کی بنیادیں کیسی ڈھیلی ہوگئی ہیں اور دوسری طرف جس طرح کہ ٹمٹماتے ہوئے چراغ گل ہونے سے پہلے بھڑک لیتے ہیں اسی طرح وہ انسٹیٹیوشنس ( Institutions ) بھی آج کچھ کم نہیں کررہے ہیں - چنانچہ میں نے گرداوروں کی ٹریننگ کلاسس میں ان لوگوں سے کہا تھا اور انکو وارن کیا تھا کہ آج آپ لوگ اسکولوں اور کالجوں سے نکلے ہوئے نوجوان ہیں - گرداوری اور مال کی ٹریننگ بھی آپکو دیگئی ہے لیکن آپ کو دوسرے استاد ملینگے جو کسی اور قسم کی ٹریننگ دینگے جس سے کہ آپکو دور رہنا چاہئے اور بچنا چاہئے - یہ میں نے وارننگ دی تھی - غرض کہنے کی یہ ہے کہ جتنے مظالم وہ کرتے ہیں - جتنا دھوکہ وہ دیتے اور جس جس طریقہ سے وہ رعایا کو نقصان پہنچاتے ہیں وہ حکومت کے پیش نظر ہے -

> "In fairness I must say that this was a problem even before the past Government."

چنانچہ ہماری سابقہ گورنمنٹ نے اسکو عمداً جاری نہیں رکھا تھا کیونکہ ان کو بھی اس کا احساس تھا اور آج سے دس بارہ سال پہلے پٹیل پٹواریوں کے ہریڈیٹری سسٹم کو ختم کرنے کی اسکیم گریکس کے پیش نظر تھی کہ لیجسلیشن ( Legislation ) کے ذریعہ اسکو ختم کرایا جائے - لیکن جونہی انہوں نے یہ قدم اٹھایا پولیٹیکل کنڈیشنس بدل گئے اور انکو یہ اسکیم اور لیجسلیشن پوسٹ پون ( Postpone ) کرنا پڑا - یہ سب ریکارڈ مثل میں موجود ہے - لیکن گذشتہ سال سے ہم نے پھر اسکو اپنے ہاتھ میں لیا ہے - کیونکہ یہ اسکیم از بس ضروری ہے اور جو قانون اس ضمن میں بنایا جارہا ہے اس کو ہاؤس کے سامنے پیش کیا جائیگا - ہمارا ارادہ یہ ہے کہ پٹواری - مالی پٹیل

اور پولیس پٹیل ان دیہی آدمیوں کو جو کہ ہرگاؤں میں رہتے ہیں کم کرکے مالی پٹیل اور
پولیس پٹیل دو آدمی مقرر کئے جائیں - یہ میرا ذاتی خیال ہے اور
اکانمی کمیٹی ( Economy Committee ) کی بھی یہی سفارش
ہے۔ لیکن اس میں دو طرح کی امپلیکیشنس ( Implications )
ہیں ایک تو مالی امپلیکیشنس اور دوسری اڈمنسٹریٹیو امپلکیشس - اڈمنسٹریٹیو
( Administrative ) مشکلات اس میں یہ ہیں کہ ایک دم سے ۲۲ ہزار گاؤں کو
سرکلس میں تقسیم کیا جائے تو بھی قریب قریب ساڑھے چھ ہزار پٹواریوں کی ضرورت
ہوگی اور دوسرا اہم سوال جو پیدا ہوگا وہ یہ ہے کہ موجودہ لوگوں کو جب نکال دیا
جائیگا تو پھر ان امپلائمنٹ ( Unemployment ) کا سوال اٹھیگا - اگر ہم موجودہ
ان امپلائڈ لوگوں کو انکی جگہ مقرر کریں اور انکو پٹواری گری دیں تو اس میں انتظامی
مشکلات کا ہم کو سامنا کرنا پڑیگا - کیونکہ انکو ۳۲ رجسٹرات رکھنے پڑتے ہیں -
ان رجسٹرات کی خانہ پری کرنی پڑتی ہے - آج بھی پٹیل پٹواریوں کے لئے جو امتحان
رکھا گیا ہے اس امتحان کو پاس کرنا پڑتا ہے - ان تمام چیزوں کی تکمیل ضروری ہے۔
حتی کہ گماشتوں کو بھی امتحان پاس کرنا پڑتا ہے - ایک بڑی دقت یہ بھی ہے کہ
اصلدار جیسے بہت سے لوگ ( تقریباً ۶۰ فیصد ) ہیں جو خود کام نہیں کرتے - اسکی
وجہ یہ ہے کہ پرانے زمانہ میں وہ گاؤں کے راحة خیال کئے جاتے تھے - لیکن اب ہوتا
یہ ہے کہ ایک کانسٹیبل جاتا ہے اورکہتا ہے کہ پٹیل کو بلاؤ - پٹواری کو بلاؤ
اور ایسے بہت سے کامپلیمنٹس دیتا ہے - چونکہ پٹیل پٹواریوں کی بھی سلف رسپکٹ
( Self-Respect ) ہوتی ہے اسلئے اصلدار خود کام نہیں کرتے بلکہ وہ اپنے
طرف سے ایسے آدمی کو مقرر کرتے ہیں جو ان کامپلیمنٹس کو سن سکتا ہے اور خود
بیک گروبڈ میں رہکر کام کرتے ہیں - ان تمام چیزوں کے بارے میں میں انکوانڈیکیشن
( Indication ) دینا چاہتا ہوں - اور جو پروپوزل زیر غور ہے وہ یہ ہے کہ
سرکلس ( Circles ) بنائے جائیں - اگر ہر موضع پر پٹواری کو نہ بھی رکھا جائے
تو یہ سرکلس ۶۵ یا ۶۴۰۰ ہوتے ہیں - اسکے بارے میں بورڈ آف ریوینیو
( Board of Revenue ) کو لکھا گیا ہے اور کام شروع ہونے والا ہے - ان سرکلس
کو بنانے کے بعد ٹریننگ کلاسس ( Training Classes ) کھولے جائینگے اور یہ کام ایک
سال میں ختم ہوگا اسلئے تین یا چار سالہ پلان مرتب کرنا ہوگا تاکہ کم سے کم ایک ہزار
آدمیوں کی تربیت کا انتظام ہوسکے اور جب وہ تیار ہو جائیں تو انکا تقرر کیا جاسکے -
ان تمام ذمہ داریوں کے پیش نظر جو کہ پٹیل پٹواریوں کے تفویض ہیں مثلاً مالگزاری
وصول کرنا - لیوی وصول کرنا - گاؤں میں لاینڈ آرڈر باقی رکھنا - میونسپل میاٹرس
کے علاوہ سرکاری لوگوں کی آؤ بھگت ہے تو یہ ساری چیزیں اسکے اسکیل میں
سے تو نہیں ہوسکتیں یقیناً ان پٹہ کی رسیات سے جو کہ رعایا کے بدار ہونے سے
پہلے انکے قبضہ میں چلی گئی تھیں ان اخراجات کا بار برداشت کیا جاتا ہے
میں یہ نہیں کہتا کہ ان میں اچھے لوگ نہیں ہونگے - بعض اچھے بھی
ہونگے اور بعض کا ضمیر چبھتا بھی ہوگا - غرض اس سسٹم کو نکالنے کے لئے

ہم کو ان تمام پراکٹکل چیزوں پر غور کرنا ہوگا اور ریکروٹمنٹ کے طریقہ کا لحاظ بھی کرنا پڑیگا ۔ جب ضروری لیجسلیشن ہاؤس کے سامنے پیش ہوگا اس وقت تجاویز پیش کئے جائینگے اور صاحب ہونگے کہ اس فیوڈل وسٹیج ( Feudal vestige ) کو ختم کیا جائے ۔ یا یہ کہ اس ہریڈیٹری سسٹم کو بدلکر کوئی اور بہتر دمہ دارانہ طریقہ اختیار کیا جاسکتا ہے ۔ کیونکہ آج ہم دیکھتے ہیں کہ جب کوئی پٹواری یا گماشتہ کوئی مس اپروپریئیشن ( Misappropriation ) کرتا ہے اور سرکاری رقم کا تصرف کرتا ہے تو اصلدار اس کا دمہ دار ہوتا ہے اور سرکاری رقم کی بازیافت کے لئے اس کا گھر ہراج ہوتا ہے ۔ اسکے پاس برتن ، جانور اور اسباب وغیرہ سب کچھ بیچ دئے جاتے ہیں ۔ اور سرکاری رقم وصول کی جاتی ہے ۔ اب رہا سوال اسکی تنخواہ کا جسکے متعلق میں کہونگا کہ ہم مواضعات کے پٹواری کو ایک ٹٹو تو چاہئے ۔ ایک چپراسی کی تنخواہ ( ۴ - ۵ ) روپیے تو دینا ہی پڑیگا ۔ اس سے ہمارے بجٹ میں قریب قریب ۳۰ لاکھ روپیہ کا سرنڈ بار عائد ہوگا لیکن جو نقصانات اس ہریڈیٹری سسٹم سے ہو رہے ہیں اسکے مقابلہ میں ہم ۳۰ ۔ لاکھ روپیے کا بار برداشت کرسکتے ہیں اور ہمیں اس میں کوئی فینانسل ڈفیکلٹی ( Financial difficulty ) بھی نہیں ہے ۔ یہ اسٹیپنڈیریز ( Stipendiaries ) پٹواری ہونگے ۔ انکے ہاتھوں میں ہزاروں روپیے کے کلکشنس ( Collections ) ہونگے اور کس کالیبر ( Calibre ) کے لوگ ہونگے کن قواعد کے تحت انکو رکھا جائے تاکہ سرکاری روپیہ انکے ہاتھوں میں محفوظ رہے ۔ ہم کو ان تمام حالات و واقعات کی پیش بندی کرنی ہوگی۔ اس سلسلہ میں میں صرف ایک بات کہکر اپنی تقریر ختم کرنا چاہتا ہوں کہ کیابینٹ ( Cabinet ) میں اسبارے میں پہلی حکومت کے زمانے میں بھی غور کیا گیا۔ اس بات کو بتاتے ہوئے کیابینٹ کے کسی راز کا اظہار نہیں کر رہا ہوں بلکہ میں سمجھتا ہوں کہ یہ بتلانا یہاں ضروری ہے کیونکہ اس پچھلی حکومت کو بھی شبہات کی نظر سے دیکھنے والے موجود تھے ۔ اور ویلوڈی حکومت کے زمانہ میں بھی کیابینٹ نے اسکے متعلق سوچا اور اسکے پریلیمنریز ( Preliminaries ) پر غور کیا گیا ۔ اور اسبات کو محسوس کیا گیا کہ ضروری لیجسلیشن فوراً نافذ کیا جائے چنانچہ بمبئی کلکرنی اینڈ وطن ابالیشن ایکٹ کے نمونہ پر ہم بھی لیجسلیشن کرنا چاہتے ہیں ۔ کیونکہ انڈیا کے دوسرے علاقوں میں یونیفارمٹی ( Uniformity ) نہیں ہے اور چونکہ بمبئی میں بہت زیادہ پروگریسیو لیجسلیشن ( Progressive legislation ) ہوا ہے اسی نمونہ پر ہم لیجسلیشن کرنا چاہتے ہیں۔ لیکن یہ سنکر شاید میرے دوستوں کے رونگٹے کھڑے ہو جائینگے کہ بمبئی میں بھی کمپنسیشن دینے کا فیصلہ کیا گیا ہے۔ بمبئی گورنمنٹ نے یہ سمجھا کہ یہ ایک پروپرائٹری رائٹ (Proprietory right) کا سوال ہے جو تحت قانون بلا کمپنسیشن کے نہیں لیا جاسکتا اس لئے ہم کو بھی یہاں پراویژن رکھنے کی ضرورت ہے ۔

**شری وی۔ ڈی۔ دیشپانڈے :** کیا یہ فیصلہ امنڈمنٹ کے بعد میں ہوا ہے ؟

شری بی - رام کشن راؤ - امنڈمنٹ کا اس پر کوئی اثر نہیں پڑتا - امنڈمنٹ کے بارے میں میرے آنریبل دوست کو کچھ غلط فہمی ہوئی ہے - ۳۱ ( اے ) میں جو امنڈمنٹ ہوا ہے اس کا اثر اسٹیٹس پر ہے جیسے کہ مدراس بہار وغیرہ میں ہوا - کہیں یہ نہیں کیا گیا کہ بغیر کمپنسیشن دینے کے زمینات لی گئی ہوں -

شری وی - ڈی دیشپانڈے سکشن ۳۱ کے تحت بغیر کمپنسیشن دینے کے اسکو ختم کرنے کا اختیار شاید لیجسلیچر کو دیا گیا ہے -

شری بی - رام کشن راؤ نہیں - یہیں پر تو آپ غلطی کر رہے ہیں - خیر اس بحث میں جانے کی ضرورت نہیں - اگر اسا سے میں کوئی قانون بنانا ہو تو حکومت کو اس پر لیگل اوپینین ( Legal Opinion ) لینی پڑیگی - بمبئی میں اس سکشن اے کے تحت ممکن ہے ایسا کیا جاتا ہو - لیکن جیسا کہ آپ سمجھتے ہیں پٹیل پٹواریوں سے میں محبت نہیں رکھتا -

شری وی ڈی - دیشپانڈے - لیکن ہم اس سے سبق تو لے سکتے ہیں -

شری - بی رام کشن راؤ - ہمارے معزز ممبر چین اور روس کی مثال سب سے پہلے کہیں قائم کرنا چاہتے ہیں تو حیدرآباد میں قائم کرنا چاہتے ہیں -

شری وی - ڈی - دیشپانڈے - میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ پٹیل پٹواریوں کو سکشن ۳۱ کے حوالہ سے بغیر کمپنسیشن ( Compen ation ) دئے ختم کیا جاسکتا ہے -

شری بی - رام کشن راؤ - آرٹیکل ۹۱ میں پراپرٹی کی تعریف کی گئی ہے کہ رائٹ ، ٹائٹل یا انٹرسٹ جس میں ہوسکتا ہو وہ پراپرٹی کی تعریف میں آسکتا ہے - اور اسی وجہ سے اس کا کمپنسیشن دینا ضروری ہوجاتا ہے ورنہ کانسٹی ٹیوشن کی خلاف ورزی ہوگی - ہم گورنمنٹ آف حیدرآباد کے لیگل اڈوائزر نے رائے دی تھی - اگر اونکی رائے غلط ہو تو ہم گورنمنٹ آف انڈیا کے لیگل اڈوائزر سے رجوع ہوسکتے ہیں - وہاں سے جو رائے دیجائیگی اوس کے مطابق عمل کیا جاسکتا ہے - بہر حال کمپنسیشن کے بارے میں تخمینہ لگایا گیا ہے - کوئی قطعی چیز جیسا کہ اسبارے میں کہ کتنا دینا چاہئیے ہم نے تصفیہ نہیں کیا - لیکن ہم نے کمپنزیشن دینے کا جو اندازہ لگایا ہے وہ بمبئی سے کم ہے - اور یہ صرف تخمینہ ہے - اور یہ چیز کہ ان کو ۲ گنا دیا جائے یا ۳ گنا دیا جائے یہ قطعی نہیں ہوا ہے - اور اسکے متعلق قانون بنکر اسی اسمبلی میں آپکے سامنے آئیگا - ۳ کروڑ روپیے کے قریب ۸ - ۱۰ برس میں ان لوگوں کو کمپنزیشن دینا پڑیگا - لیکن اگر اوس میں سے کچھ نکالدینا پڑیگا تو مجھے کچھ اعتراض نہیں ہے لیکن میں یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ حیدرآباد کی حکومت اس جانب اقدام کر رہی ہے اور اسکے متعلق نومبر کے سشن میں یہاں بل پیش ہوسکتا ہے - ہماری گورنمنٹ نے ۲ مارچ کو جائزہ لیا جس کو آج تین ماہ ہوتے ہیں - اسکے پہلے بھی کچھ لوگ ہم میں سے اس گورنمنٹ میں تھے اسلئے یہ کہنے کی زیادہ گنجائش مل رہی ہے -

یہ جو تھوڑا سا عرصہ ملا اوس میں بھی آپ نے اتنی تکلیفوں میں مبتلا کیا ۔ (Laughter) ہم نے آنکھیں کھلی رکھ کر کام کرنے کی کوشش کی ۔ میں یہ نہیں کہتا کہ ہم کامیاب ہوئے ہیں لیکن آپ اگر اس کوشش کو کوشش بھی سمجھنے کے لئے تیار نہیں ہیں تو میں کیا جواب دوں ؟

ٹیل اٹواریوں کی حد تک میں اطمینان دلانا چاہتا ہوں کہ حکومت کی یہ پالیسی ہے کہ جلد از جلد ان کو ختم کردیا جائے ۔ اور میں کہہ سکتا ہوں کہ ہم اگلے سال میں اس چیز کو لائینگے ۔

اس کے بعد میں دوسری چیزوں کی طرف جاتا ہوں ڈسٹرکٹ اڈمنسٹریشن کے تعلق سے جو باتیں کہی گئیں ان میں کچھ اصلیت ہے یہ میں مانتا ہوں ہمارے آفیسرس ۔ تحصیلدار ۔ پیشکار ۔ نائب تحصیلدار یہ پہلے سے تھے ۔ جو ہمارے ورثہ میں آئے ہیں لیکن اس سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ کچھ لوگ تو بے کار تھے ۔ اور کچھ لوگ خراب تھے ۔ جو ان لوگوں میں سے کچھ لوگ چلے گئے ۔ اور کچھ لوگ ہیں ۔ انہیں ہم سدھارنے کی کوشش کر رہے ہیں ؟ لیکن ایک دن میں کامیاب کیسے ہوسکتے ہیں جو کوشش ہے ۔ رشوت کا سلسلہ ہے ۔ فیورایٹزم ( Favouritism ) ہے اس کو دور کرنے کے لئے قدم اٹھائے جارہے ہیں ۔ لیکن یہ کام ایک دم نہیں ہوسکتا ۔ یہ جو میں یہاں کہہ رہا ہوں اسی طرح میں نے کلکٹرس کانفرنس ڈی ۔ یس ۔ پی اور عہدہ داروں کی کانفرنس میں بھی کہی ہیں ۔ یہ جو تبدیلی ہوئی اسے میں انقلاب نہیں کہتا کیونکہ آپ اسکو انقلاب نہیں سمجھتے ۔ انقلاب تو آپ اس کو سمجھتے ہیں جو آپ کے معنوں میں انقلاب ہو ۔ بہرحال تو ایسی تبدیلی حیدرآباد میں ہوئی۔پہلے یہاں بہت سے ان کوالی فائیڈ ( Un-qualified ) ملازمین تھے ان کوالی فائیڈ ان معنوں میں کہ وہ کوئی معیار قابلیت نہیں رکھتے تھے ۔ پولیس ایکشن کے بعد ری آرگنائزیشن ( Reorganisation ) کیا گیا ۔ اس ری آرگنائزیشن کے بعد بھی بہت سے لوگ بچے ۔ جو بچے ان میں کوالی فائیڈ بھی تھے اور ان کوالی فائیڈ بھی ۔ میں کسی خاص کمیونٹی کی بات نہیں کہہ رہا ہوں ۔ اس میں ہر کمیونٹی کے لوگ شامل تھے ۔ جو لوگ ان کوالی فائیڈ تھے ان کو کوالی فائیڈ لوگوں سے ری پلیس ( Replace ) کیا گیا ۔ امتحان مقابلہ ان کے لئے رکھا گیا ۔ جو تحصیلدار پہلے سے تھے ان میں اکثر کوالی فائیڈ ( Qualified ) تھے اور کچھ ان کوالی فائیڈ تھے ۔ نئے طور پر جن کوالی فائیڈ لوگوں کو ہم نے لیا ممکن ہے وہ تجربہ کم ہونے کی وجہ سے ٹیننسی ایکٹ یا قانون مالگزاری سے پوری اور اچھی طرح واقف نہ ہوں اس لئے میں آپ سے پلیڈ ( Plead ) کرتا ہوں کہ آپ اسکو ٹالریٹ ( Tolerate ) کریں اور ان کو تجربہ حاصل کرنیکا موقع دیں ۔ ہم سرویسس کو ری آرگنائیز کر رہے ہیں ۔ ممکن ہے کچھ غلطیاں ہوئی ہوں ۔ لیکن محض اس کی وجہ سے ڈسٹرکٹ اڈمنسٹریشن پر آپ جو تنقید کررہے ہیں وہ صحیح نہیں ۔ ڈسٹرکٹ آفیسرس کو اسپیڈ اپ ( Speed up ) کرنے کی ضرورت محسوس کرتا

هوں - معزز ارکان جو اس پر اتنا زیادہ زور دیکر تنقید کررہے ہیں کہ یہ لوگ فرائض سے واقف نہیں ہیں

مسٹر اسپیکر - ساڑھے سات ہو رہے ہیں - میرے پاس ساڑھے سات اور ۵ منٹ کم ہیں -

شری .بی - رام کشن راؤ - افسوس ہے کہ میں لمبی تقریر کرنے کا عادی ہوں - اب میں مختصر طور پر دوسرے مدات کا ذکر کرتا ہوں اور جلد سے جلد اپنا جواب ختم کرتا ہوں - ڈسٹرکٹ اڈمنسٹریشن کے تعلق سے میں صرف آپ سے ٹالریشن کی خواہش کرتا ہوں - جو نقائص ہیں وہ بہت جلد دور ہو جائیں گے - ٹیننسی ایکٹ کے تعلق سے میں ان تمام چیزوں کا کوئی جواب دینا نہیں چاہتا - بہت سے معزز ممبروں نے کہا کہ ٹیننسی اگریکلچرل لینڈس ایکٹ کی وجہ ذرہ برابر بھی فائدہ نہیں ہو رہا ہے بر خلاف اس کے نقصان ہی ہورہا ہے - میں اس کا کچھ جواب نہیں دیتا - بلکہ اس کا جواب ان ۷ لاکھ پروٹکٹڈ ٹیننٹس ( Protected tenants ) سے مل سکتا ہے جنہیں پروٹکٹڈ ٹننٹس کا سرٹیفیکٹ دیا گیا - ہو سکتا ہے کہ ان ۷ لاکھ میں سے کچھ مستفید نہیں ہورہے ہوں لیکن اسکے یہ معنی تو نہیں کہ پروٹکٹڈ ٹیننٹس کو جن قانون کے تحت رائٹس ( Rights ) دئے گئے ہیں وہ فالو (Follow) نہیں کیا جا رہا ہے - اسطرح مایوسانہ انداز میں پریجوڈیس ( Prejudice ) کے ساتھ غور کرنا مناسب نہیں - میں کریٹی سزم ( Criticism ) کو ویلکم ( Welcome ) کرتا ہوں لیکن اس قانون سے جو فوائد ہورہے ہیں اون کو تسلیم کرتے ہوئے جو نقصانات ہورہے ہیں بتلائے جائیں اور ڈیفینٹ پروپوزل ( Definite proposal ) پیش کیا جائے تو مناسب ہے - یہ جو کہا جاتا ہے کہ ایوکشن ( Eviction ) کے سلسلہ میں ایک آرڈیننس ( Ordinance ) جو نکالنا چاہئیے میں پوچھتا ہوں کہ اسکے کیا معنی ہیں ؟ ٹیننسی ایکٹ کی دفعات موجود ہیں جن سے پتہ چلتا ہے کہ ایوکشن کن صورتوں میں ہو سکتا ہے اور کن صورتوں میں نہیں - اسکے علاوہ جب کبھی ایوکشن ہوتا ہے تو اوس کی تحقیقات کیجاتی ہے اور جرمانہ عائد کیا جاتا ہے - اسکا ایفکٹ ( Effect ) لینڈ لارڈس پر بھی ہوتا ہے -

میں اس چیز کو مانتا ہوں کہ وہ غریب کسان وہ ٹیننٹس جنہیں لنگوٹی نصیب نہیں کیسے جان سکتے ہیں کہ انکے حقوق کیا ہیں - انکو عدالت میں جانے پر مجبور کیا جائے تو پھر ہم کس مرض کی دوا ہیں ؟ ان کو کیا معلوم کہ کیا بات ہے - اس قانون کو بدل دیا جائے اور دوسرا قانون لایا جائے پھر بھی کیا ہوگا ؟ - آج تک اس قانون سے فائدہ اٹھانے والے آدمی کو اگر معلوم نہیں ہے کہ یہ فائدہ اوسے مل رہا ہے اگر وہ اس قابل نہیں ہے کہ وہ قانون کا فائدہ اٹھائے تو ہم کو سیریسلی ( Serious'y ) سوچنا چاہئیے کہ زیادہ سے زیادہ فائدہ اس قانون سے ملنے کے لئے ہمیں کیا کرنا چاہئیے - یہ فرض ہم پر عائد ہوتا ہے جو پبلک کی سیوا کرنے والے ہیں اور ایسے غریبوں کے لئے اپنی جان قربان کرنے کے لئے تیار ہیں - آخر ہم کس مرض کی دوا ہیں ؟

ایک آنریبل ممبر - کتنے بے قاعدگی کرنے والوں کو جیل میں رکھا گیا ہے ؟

شری بی - رام کشن راؤ - بے قاعدگی کرنے والے چاہے دو ہوں ہزار ہوں جتنے بھی ہوں انہیں جیل میں بند کرنا ہی ہوگا -

ٹیننٹس کی ان مشکلات کو دور کرنے کے لئے حکومت جتنی کوشش کرسکتی ہے کر رہی ہے - معاملات الجھے ہوئے ہیں - بعض لوگ ایسے ہیں جو لینڈ لارڈس اور ٹیننٹس میں سمجھوتہ ہونے نہیں دیتے - قانون کی پابندی کرانے والوں کے ساتھ کوآپریشن نہیں کرتے - بہر حال کئی الجھنیں ہیں -

شری وی - ڈی - دیشپانڈے - کسی سبھا کی طرف سے ٹیننٹس اور لینڈ لارڈس میں سمجھوتہ کرانے کی کوشش کی گئی تو آپ نے اسکو پیرلل گورنمنٹ ( Para' el Govt ) کا نام دیا -

شری بی - رام کشن راؤ - اس سبھانے یقیناً پیرلل گورنمنٹ کا طریقہ اختیار کیا - سمجھوتہ کرانے کی کوشش نہیں کی گئی بلکہ فیصلے کئے جانے لگے - جرمانے عائد کئے جانے لگے - آٹھ آٹھ سو روپیہ جرمانے کرکے اسکی ڈگریس کی گئی نہ رقما ، وصول لئے جائیں - اس قسم کی رپوٹس ( Reports ) ہیں - جہاں کہیں اس قسم کی کوششیں کی جائیگی - حکومت ہرگز اسکو برداشت نہیں کریگی - (Chec s)

آربی ٹریشن ( Arbı ratıon ) کیجئے - جاگیرداروں کو مٹانے کی کوشش کیجئے - آپ جا کر فیصلہ کر دیں تو بیوپاس کرٹ سے تعمیل کرینگے وکون شخص اسکی تعمیل کریگا ؟ قانون کی عمل آوری کے لئے جتنی کوشش ہو سکی جارہی ہیں کی ڈگری میں ایک سیکشن کا سوانگ کرنا ہوں جو دیا گیا - بورڈ آف ریوینیو ایک کمیٹی بنائے جسکا صدر تحصیلدار ہو اور دو نان آفیشل ممبرس ہوں - اس کمیٹی کا فریضہ ہوگا کہ وہ ٹیننٹس اور لینڈ لارڈس میں جو نزاعات ہوں انہیں آربٹریٹ ( Arb.trate ) کرے - اسکے بعد ٹریبونل کے لئے پراویژن ہے - ہمارے پاس ایسے تجاویز قریب قریب مطورہ ہیں ان سے ضرور فائدہ ہوگا - میں ان تفصیلات میں جانا نہیں چاہتا - وقت ہوچکا ہے - چونکہ آپ نے پیرلل گورنمنٹ کا ذکر کیا اسلئے کہنا پڑا - یہ ڈیلی پیپر کا پیپر ہے -

"A well-manned Parallel Government exists in Nalgonda.

*Shri V. D. Deshpande :* Please bring that into court and we will reply there.

*Sri B. Ramkrishna Rao :* I know the reply will appear in tomorrow's News Paper.

شریمتی آرتھ کلادیوی - یہ بالکل جھوٹ ہے -

*Mr. Speaker :* No discussion Please.

**شری بی۔ رام کشن راؤ۔** پوری باتوں کا جواب میں نے ابھی پہلی تقریر میں دیدیا ھے ہ مسی لیجسلیشن دمپلیٹ ھے۔ ٹیننٹس اور لینڈ لارڈس کے نزاعات اس کی رو سے حل ھوسکتے ھیں۔ سیلنگ آف دی رائٹس ( Selling of the Rights ) کے بارے میں مفصل غور کیا گیا ھے۔ تعلقوں کو بدلا گیا ھے۔ دھارہ معاف کیا گیا ھے جس کے لئے ۲۵ برس سے ایجیٹیشن ( Agitation ) ھو رہا تھا۔ پٹہ داروں کو زمینات میں درختوں کا حق دیا گیا ھے اور جمعبندی کا قانون سمپلی فائی ( Simplify ) کیا گیا ھے۔ تہہ بندی کے پچھلے قانون کو ابالش ( Abolish ) کیا گیا ھے۔ لیوی ( Levy ) کے رولس کی ترمیم کی گئی ھے۔ کچھ ڈائرکشنس ( Directions ) دئے گئے ھیں۔ سرکاری زمینات پر ان اتھارائیزڈ ( Unauthorised ) لوگوں کے قبضہ کے بارے میں

**شری کے۔ ایل۔ نرسمہوا راؤ۔** کیا ہریجنوں کو زمینات کی تقسیم کے بارے میں کچھ رولس بنائے گئے ھیں؟

**شری بی۔ رام کشن راؤ۔** میں نے اسپیشل لاؤنی رولس بنائے ھیں۔ ونوبا جی بھاوے نے کہا ھے کہ بھودان یگیہ کے رولس بنانے چاھئیں۔ ڈسٹری بیوشن آف لینڈ ( Distribution of Land ) کے سلسلہ میں ایک کمیٹی بٹھائی گئی ھے۔ اس کے متعلق پروپوزلس ھمارے پاس ھیں۔ آنے والے سیشن میں پیش ھونگے اور کمپریسس کے مسئلہ پر بھی غور کیا جارہا ھے۔ ھو سکتا ھے کہ ھماری ساری کوششیں آپ کے معیار پر پوری نہ اتریں اور میں اسکی امید بھی نہیں رکھتا کہ وہ پوری اتریںگی۔ آپ کے معیار پر نہیں تو میں اپنے معیار پر اتارنے کی کوشش کرونگا۔

لیجسلیشن کے بارے میں چھوٹی چھوٹی چیزوں پر اظہار خیال کیا گیا لیجسلیشن کے تعلق سے جو کچھ کہا گیا وہ ایک ایسی بات ھے جو انتظامی اصولوں کے نقطہ نظر سے اس میں کمی یا اکامی کی گنجائش نہیں ھے۔ کٹ موشن کے ذریعہ سے جو کچھ کہا گیا اس پر ڈسکشن ( Discussion ) کرنا مقصود تھا۔

کرپشن کی حد تک میں اپنے ڈپارٹمنٹ کی حد تک جواب دونگا اور اگر چیف منسٹر کی حیثیت سے سارے ڈپارٹمنٹس کی حد تک بھی کہوں تو بیجا نہ ھوگا۔ میں حکومت کی جانب سے اس سے انکار نہیں کرتا اور نہیں کہتا کہ اسکی ذمہ داری حکومت پر نہیں ھے۔ حکومت کے عہدہ دار چور ھوں یا بڑے کرپٹ ھوں یا کچھ کچھ کرپشن کے مرتکب ھوتے ھوں تو حکومت پر اسکی ذمہ داری ضرور ھے۔ میں اسکو مانتا ھوں۔ ھاؤس میں صحیح طور پر کہا گیا کہ ھمارا اڈمنسٹریشن کرپشن میں مبتلا ھے لیکن میں یہ کہونگا کہ اسکی ذمہ دار رعایا بھی ھے اسکے ذمہ دار عوام ھیں جو رشوت دینے کے عادی ھو گئے ھیں لیکن میں سمجھتا ھوں کہ یہ چیزیں بہت جلد ختم ھو جائیںگی۔ لیوی کا موجودہ طریقہ برخاست ھو جائے تو آدھا کرپشن دور ھو جائے گا۔ اس طریقہ سے ھم ضرور کوشش کرینگے ھماری سی۔ آئی۔ ڈی میں ایک انٹی کرپشن برانچ ( Anti-corruption Branch ) ھے اس کے پاس ( ۱۳۸ ) عہدہ داروں کے خلاف رشوت ستانی کی درخواستیں وصول ھوئی ھیں

پولیس نے ان کی تحقیقات کی اور جن کے بارے میں ثبوت فراہم ہوسکا انکے خلاف کارروائی کی گئی - اور چند ایسے ہیں جن کے خلاف ثبوت نہ مل سکا - رسوت ایسی چیز ہے کہ اس کے الزامات کو ثابت کرنا مشکل بلکہ قریب قریب ناممکن ہے اسکے باوجود ان پر اڈمنسٹریٹیولی ( Administratively ) اسٹپ ( Step ) لیا گیا ہے-یہ ہو سکتا ہے کہ ہمارے اڈمنسٹریس کے چھوٹے عہدہ دار جونڑے عہدہ داروں کے بھائی بند ہوں مثلاً گرداور - لیوی گرداور - رسد کے انسپکٹرس - یا تحصیلدار انکی نیتیں بدلی ہوں - لیکن جہانتک اپررینک آفیسرس ( Upper-rank Officers ) کا تعلق ہے میں کہہ سکتا ہوں کہ ان میں کرپٹ نہیں ہے - البتہ اس زمانہ میں جس زمانہ کی یاد آپ کے دل میں ہے عہدہ داروں سے قطع نظر اپررینک لیڈر بھی اس میں مبتلا تھے - میں سمجھتا ہوں کہ عالیجناب اسپیکر صاحب کا بھی دھیان اسطرف گیا ہوگا جسطرف میں اشارہ کر رہا ہوں - ہاں تو میں یہ کہہ رہا تھا کہ مگر چھوٹے عہدہ داروں کے جو شاید کچھ کرپٹ ہوں بڑے عہدہ دار کرپٹ نہیں ہیں بلکہ میں یہاں تک کہنے کے لئے تیار ہوں کہ ہمارے سب گرداور اور پورے تحصلدار بھی اس میں مبتلا نہیں ہیں-شاید ہی چند ایسے ہوں - ہاں یہ ممکن ہے کہ وہ وقت پر کام نہ کرتے ہوں - جن سوالات کا تعلق ریوینیو ڈپارٹمنٹ سے تھا میں سمجھتا ہوں کہ میں نے اون سب کا جواب دیدیا ہے اور اگر کچھ رہ گئے ہیں تو آئندہ کہدونگا - جنرل اڈمنسٹریشن ڈپارٹمنٹ ( General Administration Department ) کے تعلق سے جو اعتراضات ہوئے ہیں ان میں سب سے زیادہ اعتراضات ہاسپٹالیٹی ڈیپارٹمنٹ ( Hospitality Department ) پر ہوئے ہیں - اسکو پہلے عامرہ کہا جاتا تھا اب اس نام کو اس لئے بدل دیا گیا ہے کہ اس نام میں، اس کے الفاظ میں کچھ ایسی بو باس تھی جسکی وجہ سے اسکو بدل دیا جانا ہی مناسب سمجھا گیا اور اب اس ڈپارٹمنٹ کا نام ہاسپٹالیٹی ڈپارٹمنٹ رکھا گیا ہے- اسکا پراویژن پہلے ساڑھے سات لاکھ روپیے تھا - سنہ ۱۹۵۱ع میں گوروا لا کمیٹی یا برسگ راؤ کمیٹی نے جوسجیشنس پیش کئے تھے ان کے اعتبار سے تخفیف کی قینچی سب سے پہلے اسی ڈپارٹمنٹ پر لگی -سنہ ۱۹۵۲ع میں یہ رقم ۲لاکھ ۶۵ ہزار سے(۲,۷۱,۸۸۳) پر لائی گئی - اسطرح قریب قریب ۵ لاکھ کی تخفیف ہوئی- ریوائیزڈ اسٹیمیٹ ( Revised Estimate ) میں یہ معلوم ہوا کہ اکانمی کے ساتھ خرچ کرنے پر بھی ۲ لاکھ ۷۱ ہزار روپیے خرچ کرنا ہی ہوگا - میں یہ بھی واضح کردینا چاہتا ہوں کہ اس رقم میں منسٹرس کی موٹروں کے پٹرول کے اخراجات بھی شریک رہتے ہیں - اب بھی شریک ہیں - اسی طریقہ پر باہر سے جو ڈسٹنگو یشڈ گسٹس ( Distinguished guests ) آتے ہیں انکے اخراجات بھی اسمیں شامل ہیں - ممکن ہے آپ کہیں کہ انکے لئے لیک ویو گسٹ ہاؤس ہے- یہاں پنڈت جواہر لال نہرو یا گوپال سوامی آئنگار آتے ہیں- آپ کہینگے کہ انکے لئے ہاسپٹالیٹی کا انتظام حکومت کیوں کرتی ہے؟ مگر آپ مجھے چاہے کنزرویٹیو ( Conservative ) کہئے یا دکنی کلچر کا نمائندہ لیکن جیسا کہ میری بہن معصومہ بیگم صاحبہ نے کہا میں انکی رائے سے متفق ہوں -ہمارے حیدر آباد کی روایات ہی ایسے ہیں - اس کے لحاظ سے کیا یہ ممکن ہے کہ حیدر آباد کی

حکومت ہی ان ہاسپٹبل ( In hospitable ) ہو جائے ۔ کسی آدمی کو یہاں جگہ نہ دیں یہ غلط ہوگا ۔ کیا دوسرے صوبوں میں ایسا ہوتا ہے؟ میں مدراس گورنمنٹ کا گسٹ ( Guest ) رہا ہوں ۔ ان کے پاس بھی ایک گورنمنٹ ہاسپٹالیٹی ڈپارٹمنٹ ہے ۔ بمبئی گورنمنٹ کا گسٹ رہا ہوں وہاں بھی یہ محکمہ ہے۔ اسے بجٹ میں اس کے لئے لاکھ دو لاکھ روپیے رکھنا کوئی ایسی چیز نہیں جو اعتراض کے قابل ہو ۔ اگر آپ دوسروں کی ہاسپٹالٹی نہ کرینگے تو کیا وہ ہماری ہاسپٹالٹی کرینگے؟ یہ اسٹیٹ کی ایسی چیز ہے جو بجٹ کو بھاری نہیں بناسکتی ۔ یہ حکومت کے لوازمات میں سے ہے ۔ منسٹرس یا چیف منسٹرس کے لئے نہیں۔ جس کرسی پر ہم ہیں یہ اسکے لوازمات ہیں آپ لوگوں میں سے کوئی دوست اگر میرے پاس آئے اور اگر میں شربت یا کافی نہ پلاؤں تو میں برا سمجھا جاؤنگا ۔ یہ چیزیں چھوٹی چھوٹی سی ہیں میں کہوں گا کہ اس پر ہاؤس کو اعتراض نہ ہونا چاہئیے ۔ میں آپ کو یہ بتلانا چاہتا ہوں کہ حال ہی میں ۱۰ دن کے اندر رواڈرڈ پروپوزل کے لحاظ سے بجٹ چھپ کر آجانے کے بعد بھی کمی کی گئی ہے۔ جب الاؤنسس کا بل پاس ہوجائیگا تو اس وقت منسٹرس کے کنٹرول کا جو خرچ رکھا گیا ہے وہ رقم بھی اس آئٹم ( Item ) سے خارج ہوجائے گی۔

اسکے بعد ڈیمانڈ نمبر (۱۳) منسٹروں کی تنخواہوں کے بارے میں ہے ۔ بدقسمتی سے یہ نمبر بھی (۱۳) ہے اور منسٹروں کی تعداد بھی (۱۳) ۔ ممکن ہے اس پر بھی اعتراض ہو۔ ظاہر ہے جب تعداد بڑھ جاتی ہے تو منسٹرس اور انکے اسٹاف کی تنخواہوں وغیرہ کا خرچ بھی بڑھ جاتا ہے ۔ لیکن اگر پہلے کے مقابلہ میں تنخواہوں کا مقابلہ کیا جائے تو خرچ میں قریب قریب کمی ہی ہوئی ہے ۔ پہلے یہاں ۸ منسٹرس تھے جن کی مجموعی تنخواہ آج کے ۱۳ منسٹرس کی تنخواہوں سے زیادہ تھی ۔ میں نے حساب نہیں کیا ہے آپ حساب کرلیں ۔ غرض یہ کہ اس میں تھوڑا سا ضرور اضافہ ہوا ہے ۔ یہ ہونے کی بات ہے ۔ یہ ڈیموکریسی کا خمیازہ ہے جسے آج ہم کو بھگتنا پڑ رہا ہے ۔ جس طرح لیجسلیٹرس کی تنخواہیں ہیں اوسی طرح یہ بھی ڈیموکریسی کا خمیازہ ہے بہر حال ہم نے اس پر کافی غور کرکے کمی کی ہے ۔ غیر ضروری مدات کو ختم کرکے بیرنیسیسٹیز ( Bare necessities ) کو رکھا ہے ۔ اب اس میں مزید تخفیف کی گنجائش نہیں ۔ سکرٹریز اور انکے ڈپارٹمنٹس کی تنخواہوں کے بارے میں کہا گیا ۔ جنرل اڈمنسٹریشن ڈپارٹمنٹ کے بارے میں کہا گیا اس کا جواب میں نہیں دونگا ۔ اسکا جواب آنریبل ممبر کلوا کرتی نے دیا ہے ۔ واقعہ یہ ہے کہ جو سکریٹریز اور دیگر اسٹاف کے ممبرس ہیں ان کے اور حکومت کے درمیان اگریمنٹ ہے ۔ ان دی لارجر انٹرسٹ ( In the larger interest ) انہیں برداشت کرنا ضروری ہے ۔ اس میں کئی مرتبہ تخفیف ہوئی ہے ۔ کئی الاونسس کم کردئے گئے ہیں ۔ اس سے پہلے کئی الاونسس تھے ۔ اب بہت سے موقوف کردئے گئے ہیں ۔ تین مرتبہ کیبینٹ میں انکی لسٹ آئی ۔ ایک مرتبہ چند لوگوں کو چھانٹا گیا ۔ دوسری مرتبہ کچھ لوگ چھانٹے گئے اور تیسری مرتبہ کچھ ۔ اب صرف یونیفارمٹی اور سرویسس کے لحاظ سے جو الاونس ملنے چاہئیں وہی دئے جا رہے ہیں ۔ سکرٹریز کی تنخواہیں زیادہ ہونے کے بارے میں کہا

گیا لیکن وہ کاونٹڈ سرویسس( Counted se vices ) کے لوگ ھیں - آئی-سی- یس آیسرس ھیں - گورنمنٹ آف انڈیا کے ساتھ انکے کنٹراکٹس ( Contracts ) ھیں- اس لحاظ سے انھیں پراویڈنٹ فنڈ اور پنشس وغیرہ دینا پڑتا ہے لیکن اگر آپ دیکھیں تو معلوم ھوگا کہ حقیقت میں کتنے روپیے انکے ھاتھ آتے ھیں - ۱۱۶۰ روپیے ھر ماہ انکی تنخواہ سے وضعات ھوتے ھیں - اور انہیں صرف ۱۶۰۰ روپیے ھاتھ آتے ھیں - پیپر پر دکھانے کے لئے انہیں ۲۷۰۰ یا بشمول الونسس ۳۳۰۰ روپیے ملتے ھیں لیکن انہیں ۶۰۰ روپیے انکم ٹکس ادا کرنا پڑتا ہے-کیا اسکے باوجود بھی کہا جاسکتا ہے کہ انکی تنخواھیں زیادہ ھیں ؟ آئی - اے - ایس کے انٹیگریشن ( Integration ) کے بعد یہ سوال بھی باقی نہیں رھتا -

ایک اور ایٹم ۹۳-لندن کے گھروں کے بارے میں ۱۶۷۰۰ روپیوں سے متعلق ہے-

**شری وی - ڈی - دیشپانڈے** -کیا چیف سکرٹری کے بارے میں معلوم کرایا جاسکتا ہے کہ انہیں یہاں رکھنے کےلئے کوئی لزوم ہے ؟

**شری بی - رام کشن راؤ** - چیف سکرٹری اور آئی - جی - پی ان دو عہدوں پر سنٹرل گورنمنٹ کے عہدہ دار ھیں - لیکن یہ صحیح نہیں ہے کہ سنٹرل گورنمنٹ ان عہدوں پر اپنی جانب سے تقررات کرتی ہے- واقعہ صرف اس قدر ہے کہ سنٹرل گورنمنٹ کو پارٹ (بی) اسٹیٹس پر کانسٹی ٹیوسن کے تحت نگرانی کا جو حق ہے اور خاص طور پر جسطرح آنریبل ممبر کاوا کرتی نے کہا حیدرآباد کی صورت میں پولیس ایکشن کے بعد تھوڑےسے پرٹیکولر ( Particular ) فرائض جو انکے ذمہ ھیں ان کے پیش نظر اور چونکہ انکی پوسٹس ( Key posts ) ھیں اسلئے ان پر تقررات کے وقت اون سے مشورہ کیا جاتا ہے- اس وجہ سے بھی کہ اڈمنسٹریٹیوسرویسز ابھی پورے نہیں ھوئے ھیں - آئی - اے- ایس کا انٹیگریشن ھوا ہے لیکن ابھی یہ چیز مکمل نہیں ھوئی ہے- ان پوسٹس پر تقرر کا اختیار حکومت حیدرآباد کو ہے- سنٹرل گورنمنٹ سے بتوسط کونسلر (Counsellor) مشورہ کرنا پڑتا ہے - ان حالات میں چیف سکرٹری اور آئی - جی - پی کے تقررات کے ضمن میں یہ نہیں کہا جاسکتا کہ ڈیموکریٹک گورنمنٹ میں یہ قید کیوں عائد کی گئی ہے- یہ کہنا صحیح نہ ھوگا - اسلئے کہ گورنمنٹ آف انڈیا بھی ھماری ھی گورنمنٹ ہے- اھم معاملات میں انکے ڈائرکشن(Direction) کو ھم خوشی سے قبول کرتے ھیں -

لندن کے بنگلوں کے سلسلے میں مجھے یہ کہنا ہے کہ وھاں کے دو بنگلے فلمورگارڈن اور حیدرآباد ھاؤس حیدرآباد گورنمنٹ کے ھیں - انکالیرھولڈ ہے - حیدرآباد ھاؤس میں اس وقت پرنسز آف برار اور انکے لڑکے موجود ھیں- اسکے مینٹیننس ( Maintenance ) کا بار نظام ادا کرتے ھیں اسے حیدرآباد گورنمنٹ نہیں اٹھاتی - یہ بنگلے فروخت کئے جانے والے ھیں - حال ھی میں آفرس (Offers) آئے ھیں - اگر یہ آفرس ٹھیک معلوم ھوں تو انہیں بیچ دیا جائیگا - بہت ممکن ہے کہ خود نظام انہیں خرید لیں - اسلئے کہ اس میں انکے پوترے مقیم ھیں - فلمور گارڈن میں گورنمنٹ آف انڈیا کے ھائی کمشنر کا عملہ موجود ہے - جس زمانہ میں حیدرآباد کے ایجنٹ لندن میں تھے اس وقت یہ خریدا گیا تھا - اسکا

ایزهولڈ ہے - هائی کمشنر انڈیا اس کا کرایه ادا کرتے هیں - اسکے میٹینس کے اخراجات بجٹ میں رکھے گئے هیں - یه لازمی ہے که جب کوئی چیز ہے تو اسکے میٹینس کے اخراجات تو برداشت کرنا هی پڑیگا - خصوصاً لندن جیسے مقام پر ظاهر ہے خرچه هوتا هی ہے -

**شری لکشمن کو نڈا** - کیا اس کے لئے اسٹاف بھی ہے ؟

**شری بی - رام کشن راؤ** - اسٹاف نہیں ہے - جو آفیسرس پیروی کے لئے یہاں سے جاتے هیں وهاں رهے هیں - کوئی خاص اسٹاف وهاں نہیں ہے - سب کو ریڈیوس ( Reduce ) کردیا گیا ہے - حیدرآباد کے جو طلباء لندن میں تعلیم حاصل کرنے کے لئے جاتے هیں انکے انتظام کے لئے ایک یا دو آدمی وهاں هیں جو هائی کمشنر انڈیا کے تحت کام کرتے هیں -

اسکے بعد ٹیریٹوریل اور پولیٹیکل پنشس هیں - میں نے مضمون کا ذکر کردیا ہے - اس سلسلے میں اسے مزید دهرانے کی ضرورت نہیں -

جاگیر اڈمنسٹریشن ڈپارٹمنٹ کے بارے میں کہا گیا - یه مسئله صاف ہے - ۱۸ کروڑ کمیوٹیشن دیا جا رہا ہے جو ۱۵ - ۲۰ سال میں ادا هوگا - جاگیرات کے لکویڈیشن ( Liquidation ) کا جو پراسس ہے اسکو عمل میں لانے کے لئے جاگیر اڈمنسٹریشن آفس ہے - اس کے لئے گورنمنٹ نے اپنی جانب سے کوئی علحدہ سکرٹری نہیں رکھا ہے - بلکه ایجوکیشن سکرٹری سے هی یه کام لیا جا رہا ہے - البته عمله پہلے ۳ لاکھ کے صرفه سے کام کرتا تھا اب اس فیگر کو گھٹا کر ۲ لاکھ ۶۲ هزار کردیا گیا ہے - اور یه بھی چھ مہینے کا معامله ہے - ۶ - ۷ مہینے کے اندر جب پورے کاروبار تکمیل پا جائینگے اور ووچرس ( Vouchers ) دیدیے جائینگے اس وقت یه ایٹم بھی ختم هو جائیگا - کمیوٹیشن دینا جب اپنی جگه قائم ہے تو اس کا بھی اس وقت تک باقی رهنا ضروری ہے - آپ یه کیوں نہیں دیکھتے که هندوستان میں، سارے بھارت میں سب سے پہلے جاگیروں کا ابالیشن کس جگه هوا - حیدرآباد میں هوا - فسٹ کیس ان انڈیا - سردار پٹیل جس وقت موجود تھے انھوں نے اس مسئله پر غور کرکے ایسے کمیوٹیشن کا فیصله کیا - وہ اس کا اندیشه کرتے تھے که جاگیرات کا قبضه آسانی سے حاصل کرنا دشوار ہے - اس میں بڑی هل چل هوگی اور زبردستی کرنی پڑے گی لیکن وہ اس طرح زبردستی کرنا نہیں چاهتے تھے - اس لحاظ سے انھوں نے سب سے پہلے حیدرآباد میں جاگیرات پر قبضه کرلیا - شائد آپ دیکھ رہے هونگے که راجستھان اور سوراشٹرا میں تو اب بل پیش هو رہا ہے -

هوسکتا ہے آپ کہیں که بہت جنرس ( Generous ) طریقه پر معاوضه مقرر کیا گیا ہے - اسبارے میں میں بحث کرنا نہیں چاهتا کیونکه آپ نے نام دیا ہے که میں جاگیرداروں کا دوست هوں اور میں خود ایک چھوٹا سا جاگیر دار هوں - اگر مجھے اپنے آپ سے محبت ہے تو یه ایک فطری چیز ہے - لیکن میں آپ سے ایک ان بیاسڈ ( Unbiased ) نقطه نظر رکھکر جانچنے کی درخواست کرتا هوں - ایک امیر پائیگاہ جسکو ۳ لاکھ

۸۰ ہزار روپیہ ملا کرتے تھے اسکو آج ۹۹ ہزار روپے مل رہے ہیں - اس کمپنسیس کی قسطوں میں اگر اضافہ کیا جائے تو کم مدت لگے گی اور اگر کمپنسیس کم کیا جائے تو مدت زیادہ ہوگی - گورنمنٹ آف انڈیا نے اسکو طئے کیا ہے - یہ ہوسکتا ہے کہ یہ آپکی رائے کے سوای ہو لیکن یہ نیچرل جسٹس ( Natural justice ) کے خلاف ہوگا - اگر آپ چاہیں تو موڈ آف پیمنٹ ( Mode of Payment ) میں تبدیلی کرسکتے ہیں - میں پولیٹیکلی ( Politically ) اڈمنسٹریٹیولی ( Administratively ) اور لیگلی ( Legally ) رول اوٹ ( Rule-out ) نہیں کر رہا ہوں - لیکن اس میں بہت سی دقتیں ہیں اس لئے میں آپکو وارن ( Warn ) کرنا چاہتا ہوں - باقی باتوں کے متعلق میں زیادہ تفصیلات بیان کرنا نہیں چاہتا - اس وقت تک ہی میری تقریر بہت لمبی چوڑی ہوگئی ہے اور جو چیزیں باقی رہ گئی ہیں وہ بہت ہیں اسلئے تمام تفصیلات کا جواب دینا ناممکن ہے - میں آپکو آگاہ کرنا چاہتا ہوں کہ جو باتیں کہی گئی ہیں میں ان سے ناواقف نہیں ہوں اور جن چیزوں کی طرف حکومت کو توجہ دلائی گئی ہے ' جن نقائص اور ڈیفکٹس ( Defects ) کی طرف اشارہ کیا گیا ہے انکو دور کرنے کا میں آپکو اطمینان دلانا چاہتا ہوں - یہ ہوسکتا ہے کہ آپکی منزل بھی وہی ہو جس راستہ پر ہم چل رہے ہیں - آپکا جو طریقہ ہے وہ دوسرا طریقہ ہوسکتا ہے لکن میں آنریبل لیڈر آف اپوزیشن سے یہ کہنا چاہتا ہوں کہ انکی اور ہماری منزل ایک ہی ہے اور وہ ہے ڈیموکریٹک سوشلزم - اگر چیکہ ہمارے راستے الگ الگ ہیں - اور میں سمجھتا ہوںکہ سوائے چند اختلافات کے وہ راستہ بڑی حدتک عوامی جمہوری حکومت کا ہی ہے - اور اس سے بڑی حدتک عوام کو اطمینان حاصل ہوگا - اگر اس میں کچھ دیر لگے گی تو میں صرف آپ سے صبر و ٹالریشن ( Toleration ) کی درخواست کرونگا -

**شری - وی - ڈی - دیشپانڈے** - اتنی بڑی تقریر کے بعد اب ہم اس حالت میں نہیں ہیں کہ کٹ موشنس کے متعلق اپنا فیصلہ دیں یا انہیں واپس لیں - اور میں یہ بھی خیال نہیں کرتا کہ اس میں ہاؤس کا کچھ نقصان ہونے والا ہے - اسلئے میں عرض کرونگا کہ کل کوئسچن آور کے بعد گرانٹس پیش کئے جائیں -

**مسٹر اسپیکر** - تو کیا بہت سارے کٹ موشنس واپس لینے کی امید ہے ؟

**شری پابی ریڈی** - کیا اس شرط پر ٹائم دیا جائیگا ؟

**ڈاکٹر چنا ریڈی** - اسپیچس کے دوران میں بھی سونچا جاسکتا ہے - بعد میں سونچنے کا موقع نہیں رہتا -

**مسٹر اسپیکر** - ہاں وقت کا سوال ہے - میری گھڑی میں ۸ بجکر ۱۰ منٹ ہوئے ہیں اور ٹیبل کی گھڑی میں ۸ بجکر ۵ منٹ ہوئے ہیں -

**شریمتی شاہجہاں بیگم** - اب ۸ بجکر پانچ منٹ ہوئے ہیں -

شری بی - رام کشن راؤ - اگر عالی جناب اجازت دیں تو میں یہ عرض کرونگا کہ عام طور پر پارلیمان اور کونسل میں یہ طریقہ رائج ہے کہ اسٹینڈنگ پر اسی وقت رائے شماری کی جاتی ہے اور ووٹس ( Votes ) لئے جاتے ہیں - ۱۲ گھنٹے یا ۱۸ گھنٹے گذر جانے کے بعد ممکن ہے کہ میری اسمبلی میں اتنی طاقت نہ رہے اور میرے معزز دوست ایسے کٹ موشنس واپس لینے راضی ہوں اور پھر زور لگانے والے ہوں اسلئے اس وقت جبکہ میرے دوست ہنس رہے ہیں ووٹ لیا جانا بہتر ہوگا -

مسٹر اسپیکر - ابھی میں نے کہا تھا کہ اس مسئلہ کو ہم آج ہی ختم کرینگے - اسلئے میں اسٹینڈنگ ووٹ کے لئے رکھتا ہوں - سری اے - راج ریڈی

شری وی - ڈی - دیسپانڈے - وہ یہاں نہیں ہیں -

مسٹر اسپیکر - لیکن چونکہ کٹ موشن . . .

شریمتی شاہجہاں بیگم - وہ آگئے -

شری اے راج ریڈی - میرا کٹ موشن ووٹ کیلئے رکھا جائے -

*Mr. Speaker* · The question is —

"That the demand under the Head Land Revenue be reduced by Rs 15,19,800"

The motion was negatived

*Mr. Speaker* Next cut motion Shri Uddhava Rao Patil.

*Shri Uddhava Rao Patil* I beg leave of the House to withdraw my cut motion

The motion was by leave of the House withdrawn.

*Mr. Speaker* · Shri B. Krishnaiah

*Shri B. Krishnaiah* I beg leave of the House to withdraw my cut motion.

The motion was by leave of the House withdrawn

*Mr Speaker :* Shri L. Muttiah.

(Shri L Mutiah was not present in his seat)

*Mr. Speaker*: When once the cut motion is moved, it has to be put to vote.

The question is .

"That the demand under the head 'Land Revenue' be reduced by Re 1'-

The motion was negatived.

*Shri V. D Deshpande* · I demand division

The House divided.

| Ayes | Noes |
|---|---|
| 56 | 81 |

The motion was negatived.

*Mr. Speaker :* Shri. V. D. Deshpande.

*Shri V. D. Deshpande* · I do not want to press my cut motion. I am withdrawing it.

The motion was by leave of the House withdrawn.

*Mr. Speaker* . Next. Shri K Sreenivasa Rao.

*Shri K. Sreenivasa Rao :* I beg leave of the House to withdraw my cut motion.

The motion was by leave of the House withdrawn.

*Mr. Speaker :* Shri Sripat Rao.

*Shri Sripat Rao* . I beg leave of the House to withdraw my cut motion

The motion was by leave of the house withdrawn.

*Mr Speaker* · Shri B. D. Deshmukh.

*Shri B. D. Deshmukh :* I beg leave of the House to withdraw my cut motion.

The motion was by leave of the House withdrawn.

*Mr. Speaker :* Demand No. 5. Shri A. Raj Reddy.

*Shri A. Raj Reddy :* I beg leave of the House to withdraw my cut motion.

The motion was by leave of the House withdrawn.

*Mr. Speaker :* Demand No. 12. Shri A. Raj Reddy.

*Shri A. Raj Reddy :* I want the cut motion to be put to vote.

